منکر ہو۔ تمہاری دعائیں طاعون کے بارہ میں قبول نہیں ہوں گی کیونکہ تمہارے مناسب حال اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں حکم دیا ہے۔ ما دعاء الکافرین الا فی ضلال بلفظ مرزاجی کا دافع البلاء صلا اپریل ۱۹۰۲ء۔ ترجمہ۔ کافروں کی دعا گمراہی میں ہے۔ (۱۰) الہام فاتقوا اللہ ایھا الفتیان واعرفونی واطیعونی ولا تموتوا بالعصیان بلفظ خطبہ الہامیہ ص۳۶۔ ترجمہ۔ اے جوانو! خدا سے ڈرو اور مجھے پہچانو، اور میری پیروی کرو۔ اور گناہ نافرمانی میں نہ مرو (۱۲) وان انکاری حسرات علی الذین کفروا بی وان اقراری برکات للذین یترکون الحسد ویؤمنون بلفظ خطبہ الہامیہ ص۱۱۳ ترجمہ۔ بلاشبہ میرا انکار ان لوگوں کے لئے حسرتیں ہیں جنہوں نے میرے ساتھ کفر کیا اور بلاشبہ میرا اقرار ان لوگوں کے لئے برکتیں ہیں جنہوں نے حسد کو چھوڑ دیا۔ اور مجھ پر ایمان لے آئے (۱۳) اس وقت بھی خدا کا رسول تمہارے درمیان ہے بو مدت سے تم کو ان عذابوں کے آنے کی خبر دے رہا ہے پس سوچو اور ایمان لاؤ تاکہ نجات پاؤ۔ بلفظ مرزاجی کا اشتہار الندا من وحی من السماء ۲۱۔ اپریل ۱۹۰۵ء

نتیجہ (مرزاجی پر ایمان لانے سے نجات ہے)

۲۶ دسمبر ۱۹۰۵ء کو عبدالکریم کی قبر سے تابوت نکالا گیا اور بہشتی مقبرہ میں پہنچایا گیا۔ دوبارہ جنازہ پڑھا اور سنگ مزار پر مرزا صاحب نے یہ شعر لکھوایا ؎

مسیحا کو جو مانے اس کو وہ مومن سمجھتا تھا
مسیحائی کا منکر شخص نزدیک اس کے کافر تھا

الہام قطع دابر القوم الذی لا یؤمنون۔ بلفظ اخبار بدر ۱۹ جنوری ۱۹۰۶ء ترجمہ اس قوم کی جڑ کاٹ ڈالی گئی جو مرزاجی پر ایمان نہ لائی۔

نوٹ: جس شہر میں یہ فتویٰ پہنچے وہاں کے مسلمانوں کو لازم ہے کہ اسے اپنے ہاں طبع کرا کر لوگوں میں تقسیم کریں تاکہ وہ مرزا کے عقائد سے واقف ہو کر اس کے دھوکے سے بچیں اور اسلامی مجلسوں اور محفلوں میں پڑھ کر سنائیں اور سعادتِ دارین حاصل کریں۔